**مزاحمت:** آپ نے اپنے سیاسی اور مُزاحمتی سفر کی شروعات کب اور کہاں سے کی؟

**سیداصغرشاہ:** کِسی بھی سماج کے معروضی، سیاسی اور مُعاشی حالات آپ کے ذہن، شعور اور جدوجہد کا تعین کرتے ہیں۔ میرا تعلق بُنیادی طور پرایک غریب کسان گھرانے سے ہے۔ میں 80کی دھائی میں اپنی تعلیم کے سلسلے میں ڈوکری (ضلع لاڑکانہ) کے چھوٹے سے گاؤں سے منتقل ہوکرحیدر آباد آیاتو میرے لیےاِس شہرکا ماحول اور دنیا بلکل مُختلف تھی۔ شہرکے بیشتر تعلیمی اداروں میں پاکستانی فوج کی جانب سے پنجابی طلباء کے لئے بنائی گئی تنظیم نیو سندھی اسٹوڈنٹس آرگنائزیشن(این ایس او) کا قبضہ تھا۔ سندھی طلباء پرحملے، فائرنگ، اغوا اور تذلیل کے واقعات روز کا معمول بنے ہوئے تھے۔ دوسری طرف پورے شہرمیں نَسلی، لِسانی اور شاؤنسٹ مہاجر۔ سندھی سوچ اور سیاست کی آگ لگی ہوئی تھی۔ سندھی علاقوں، مُحلوں اور لوگوں پرنَسلی، لِسانی اور شاؤنسٹ مہاجرلوگوں اور تنظیموں کے خونخوار اور جان لیواحملے جاری تھے۔ علاقوں، مُحلوں، سڑکوں، راستوں، چوکوں اور چوراھوں پر مسخ اور بے حرمت شدہ لاشیں بِکھری پڑی ہوتی تھیں اور نہ ختم ہونے والے کرفیوکے دن ہوتے تھے۔ جبکہ کُچھ سال قبل پنجاب سامراج اپنی ننگی جارحیت اور بے حیائی کے ساتھ ننگا ہوکرضیاء رجیم کی شکل میں جمہوریت کی بحالی والی تحریک(ایم آر ڈی) کا بھانہ بنا کر سندھ کے گاؤں اور شھروں پر بمبارمینٹ کرکے سندھی عوام کا قتلِ عام(جینو سائیڈ) کرچُکا تھا۔ ظاھر ہے کہ پنجابیوں کی ایسی ننگی جارحیت، نَسلی، لِسانی اور شاؤنسٹ مہاجردھشتگردی اور تعلیمی اداروں میں این ایس اوکی غُنڈہ گردی کے اثرات پورے سندھ کی طرح میرے اوپربھی پڑے۔

اِس طرح میں باضابطہ طور پر 1986ع سے جیئے سندھ اسٹوڈنٹس فیڈریشن(جے ایس ایف) اور قومی تحریک کی اُس وقت مَدھرپارٹی جیئے سندھ محاذ کی ذیلی تنظیم سندھی پورھیت سنگت میں سیاسی جدوجھد اور 1990ع سے مُزاحمتی جدوجھد کا حصہ بنا۔ جو جدوجھد اُس دن سے لیکر آج کے دن تک بِنا کسی فرق کے میدانِ کارِ زار میں تسلسل کے ساتھ جاری ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ ھمارے کئی سابقہ سیاسی و مُزاحمتی رھنما کاغذی شیرنکلے جوفِکری وعملی موقعہ پرستی کا شکار ھو کر سندھ اور سائیں جی ایم سید کی آدرشی اور مُقدس سیاست سے کنارہ کش ھوکر بھاگ گئے۔ لیکن ھمیں آخری فرد اور آخری گولی تک اپنی آزادی اور وجود کے لیے پوری سچائی، ایمانداری اور توانائی کے ساتھ چلنا اور جنگ کو جاری رکھنا ہے۔ یقیناً فتح سندھی عوام اور ھماری ہوگی۔

**مزاحمت:** ایس آر اے کی بنیاد کب اور کیسے رکھی گئی؟

**سیداصغرشاہ:** میں اپنے مُطالعے اور مُشاھدے کی بُنیاد پرکِھتا ھوں کہ دنیا میں ایسا کوئی بھی انقلاب نہیں ہے جو مُسلح جدوجھد کے بَغیرنمودار ھوا ھو۔ دنیا میں جتنے بھی انقلاب آئے ھیں وہ کیوبا کا انقلاب ھو، کوریا کا انقلاب ھو، ویتنام، لاؤس یا کمبوڈیا کا انقلاب ھو یہ تمام انقلاب مُسلح جدوجھد کے ذریعے ھی مُمکن ھوئے ھیں۔ جن قوموں نے مُسلح جنگ کے بغیر انقلاب لانے کی کوشش کی، اُن کو بھی جلد یا بَدیر ھتھیار اُٹھانے پڑے ھیں۔ مشرقی تیمور والوں کو بھی ھتھیار اُٹھانے پڑے اور بنگلہ دیش والوں کو بھی ھتھیار اُٹھانے پڑے۔ ھتھیار پھلے اُٹھاؤ یا بعد میں اُٹھاؤ، ھتھیار آپ کو ھرحال میں اُٹھانا پڑتا ہے۔ کیونکہ بغیر مُسلح جنگ کے انقلاب نا مکمل اور نا ممکن ہے۔ شاہ بھٹائی نے کھا ہے کہ؛
جا نِينهن گِھندي نانءُ: سا مُون جيئَن پَوندي مامري.

(ترجمہ: جو عشق سے اپنا نام یا تعلق جوڑے گا اُس کو میری طرح مُشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔)

جو انقلاب کا نام لے گا، اُس کو مُشکلات کا سامنا تو کرنا پڑے گا۔ جِس کو مشکلات میں نہیں پڑنا ہے، اُسے انقلاب کا دعوی بھی نہیں کرنا چاھیے۔ مُختلف رپورٹس اور تجزیے ھیں کہ اگر ماضی قریب میں مشرقی تیمور والے مُسلح جنگ لڑ کر آزادی لیتے تو شاید اُن کا اِتنا نقصان نہ ھوتا جِتنا نقصان اُن کو بعد میں اُٹھانا پڑا۔ تباھی تو ھر حال میں ھوتی ہے۔ بغیر تباھی کے نہ جنگ جیتی جا سکتی ہے اور نہ ھی لڑی جا سکتی ہے۔ لیکن جن قوموں نے مُسلح جنگ کر کے اپنی آزادی حاصل کی ہے اُن کا نقصان 60 یا 70 فیصد ھوتا ہے جب کہ مشرقی تیمور والوں کی تباھی 90 فیصد سے بھی زیادہ ھوئی تھی۔ کیونکہ انھوں نے انقلاب سے قبل مُسلح جنگ کی تیاری نہیں کی تھی، بعد میں کی تھی اور اُس وقت تک دشمن ان کے 90 فیصد وسائل تباہ کر چُکا تھا۔ یھی صورتحال بنگلہ دیش کی تھی۔ بنگلہ دیش والے اگر لڑ کر آزادی لینے کا فیصلہ کرتے اور وقت سے پھلے مُسلح جنگ کی تیاری کرتے تو اُن کے 30 لاکہ افراد نہ مارے جاتے اور نہ ھی 3 لاکہ عورتوں کا ریپ ھوتا۔ بنگالیوں نے مُسلح جنگ کا فیصلہ دیر سے کیا تھا بلکہ اُس وقت کیا تھا جب پنجابی فوج اُن کا قتلِ عام شروع کر چکی تھی۔ ھم نہیں چاھتے کہ سندھ میں بھی ایسی صورتحال پیدا ھو۔ کیونکہ سندھی عوام بھی خالی ھاتھ اور بے یارو مددگار ھیں۔ اِس لئے ھم چاھتے ھیں کہ اپنے عوام کو مُسلح کریں۔ اِس وقت صورتحال یہ ہے کہ پنجاب سامراج ھمارے وطن اور تمام وسائل پر قابض ھو چکا ہے۔ سندھ کی جغرافیہ، قومی وجود، تاریخ، سمندر، دریا، جنگلات، زرخیز زمینیں، پھاڑ اور معدنی وسائل مکمل طور پر پنجاب کے قبضے میں ھیں۔ دشمن جَب اور جِس وقت چاھتا ہے ھمارے وسائل کو نیلام کرنے کا اعلان کرتا ہے۔ کبھی پھاڑوں کو نیلام کرتا ہے، کبھی بندرگاھوں کی قیمت لگاتا ہے تو کبھی سندھ کے جزیروں کو فروخت کرنے کی باتیں کرتا ہے۔ کیا ھم بحیثیت قوم کے یہ سمجھتے ھیں کہ قبضہ کیا ھوا ھمارا وطن اور ھمارے تمام وسائل دشمن آسانی سے ھمیں واپس کر دے گا؟ اور بغیر مُزاحمت کئے ھوئے صرف ھمارے مطالبوں پر پُر امن طریقے سے نکل جائے گا؟ نہیں قطعی نہیں۔ تیل، گیس کے یہ ذخائر، تھر سے ملنے والے کھربوں روپے مالیت کے کوئلے اور نایاب و قیمتی پتھروں کی یہ کانیں دشمن بغیر مرنے مارنے کے کبھی نہیں چھوڑے گا۔ اِس کے لیے ھمیں ایك خطرناك اور خُونریز جنگ سے گُزرنا پڑے گا۔ جس جنگ کی تیاری ھمیں اور آپ کو کرنا ہے۔ اِس لئے سندھ کے بھادر اور سرفروش فرزندوں نے فیصلہ کیا کہ وطن کی آزادی کے لیے سروں پر کفن باندہ کر نِکلنے کا وقت آ گیا ہے اور اِسی فیصلے کے تحت دسمبر 2010ع میں ایس آر اے کی بنیاد رکھی گئی۔ میں اوپر اِس بات کا ذکر کر چُکا ھوں کہ میری 1990ع سے مُزاحمت سے وابستگی رھی ہے۔ تاریخ کا ریکارڈ دُرست رکھنے کے لیے اُس پورے عرصے پر کسی دوسرے موقع پر گفتگو کریں گے۔ لیکن یھاں میں اِتنا ضرور کھوں گا کہ اُس وقت جن کے ساتھ کام کیا، اُن میں سے کچھ سندھو دیش کے موقف سے ھٹ کر پکے پاکستانی بن گئے، دوسرے خوف، ذاتی خواھشات اور داخلیت پسندی کا شکار ھو کر راہِ فراریت اختیار کر گئے اور تیسرے مُزاحمت، شھداء اور کیڈر کے ساتھ دھوکہ دھی کر کے میدان چھوڑ کر بھاگ گئے۔ اِس طرح سندھ کی مزاحمت کے ساتھ دھوکے کئے گئے۔ بھرحال ایس آر اے اور مُزاحمت ھمارے اور آپ کے پاس اپنے وطن کی آزادی اور دفاع کے لیے ماضی میں لڑی گئی جنگوں کا تسلسل اور امانت ہے۔ جس کو ھر حال میں متحد اور منظم کر کے آگے لے جانا ہے۔

**مزاحمت:** اِس وقت سندھ کی قومی تحریک کو 50 سال کا عرصہ گُزر چکا ہے۔ اس آدھی صدی کے عرصے میں قومی تحریک کِتنی مُتحرک ہو چکی ہے؟

**سیداصغرشاہ:** ہمیں باریک بینی اور کُھلے ذھن کے ساتھ یہ سمجھنا ہوگا کہ ھرقومی تحریک کی بُنیاد رکھتے وقت اُس کے مقصد اور پروگرام کا تعین کیا جاتا ہے۔ قومی تحریک کی بُنیاد رکھتے وقت سائیں جی ایم سید نے یہ طے کیا تھا کہ ھمارا مقصد آزاد سندھودیش کے نام پر سندھ کی آزاد اور خود مختار ریاست کا قیام ہے۔ اِس نعرے کا مقصد یہ تھا کہ ھم اب پاکستان میں زیادہ دیر رہ نہیں سکتے۔ پاکستان کے اندر مظلوم قوموں کو کُچھ مِلنے والا نہیں۔ کیونکہ پاکستان پر ایک قوم کا قبضہ ہے اور وہ ہے پنجابی قوم۔ پاکستان پنجابی قوم کے مفادات کے لیے قائم کیا گیا تھا اور جِتنی دیر قائم رہے گا مظلوم قوموں کو لوٹے گا، مارے گا اور پنجابیوں کے مفادات کا تحفظ کرتا رہے گا۔ پنجابی اتنے شاطر اور مَکار ھیں جنھوں نے پاکستان کے قیام کے وقت ایسا کوئی تاثر ھی نہیں دیا کہ یہ ملک پنجاب کے مفادات کے لیے وجود میں آ رھا ہے۔ اُس وقت اِن پنجابیوں نے جناح اور لیاقت خان جیسے بے وقوفوں کو سامنے لا کر یہ تاثر دیا کہ یہ ملک مسلمانوں کے مفاد کے لیے بن رھا ہے۔ پنجاب کا اصل بھیانک روپ اُس وقت سامنے آیا، جب بنگالیوں نے اپنے حقوق مانگے۔ اُس وقت عِلم ہوا کہ یہ ملک پنجاب کے لئے قائم ھوا تھا اور پنجابی جرنیل اِس ملک کے اصل مالک ھیں۔ جس نے پنجابی جرنیلوں کی غلامی قبول کی وہ اِس ملک میں رہے اور جس نے غلامی قبول نہیں کی وہ اس ملک سے الگ ہو جائے۔ ذوالفقار علی بھٹو نے پنجابی جرنیلوں کی غلامی قبول کی اور سائیں جی ایم سید نے پاکستان سے الگ ھونے کا فیصلہ کیا۔ جب سائیں جی ایم سید نے سندھودیش کا پروگرام اور نعرہ دیا تھا اُس وقت بنگلہ دیش نیا نیا پاکستان سے الگ ھوا تھا۔ بنگلہ دیش کے الگ ھونے کی وجہ بنگالی قومپرستی تھی، اِس لیے پنجابی، قومپرستی کی تحریک سے بڑے خوفزدہ تھے۔ ذوالفقار علی بھٹو کو اقتدار اِس شرط پر دیا گیا تھا کہ وہ سندھ اور بلوچستان کی قومپرست تحریکوں کو کُچل دے گا۔ ذوالفقار علی بھٹو نے بلوچستان کی قومی تحریک کو کُچلنے کے لیے جس جارحانہ طاقت کا استعمال کیا اُس کا ذکر تاریخ کے صُفحات میں موجود ہے۔ لیکن بھٹو نے سندھ کی قومی تحریک کو کُچلنے کے لیے بھی کوئی کَمی نہیں چھوڑی۔ ذوالفقار علی بھٹو کے پاس ریاست کی پوری طاقت تھی۔ ریاستی طاقت کے علاوہ پیپلز پارٹی کی شکل میں پارٹی سیٹ اپ بھی موجود تھا۔ بھٹو نے قومی تحریک کا راستہ روکنے کے لئے ریاست اور پارٹی دونوں کا استعمال کیا، لیکن بُری طرح ناکام ھوا۔ سائیں جی ایم سید کا دِیا ھوا قومی فِکر سندھ کے نوجوانوں میں تیزی کے ساتھ پھیل رھا تھا۔ سندھ کے تعلیمی ادارے قومپرستوں کے کنٹرول میں آ چکے تھے۔ سندھ کا ایسا کوئی بھی شھر نہ تھا جھاں تعلیمی اداروں میں جیئے سندھ کا یونٹ قائم نہیں ھوا ھو۔ سندھ کے تعلیمی اداروں میں قومپرستوں کے بڑھتے ھوئے اثر کو روکنے کے لئے ذوالفقار علی بھٹو نے سپاف کو منظم کیا۔ سپاف نے تعلیمی اداروں پر کنٹرول حاصل کرنے کی بھت کوشش کی لیکن ناکام رھا۔ یہ ریاست کی شکست اور قومی تحریک کی فتح تھی۔ کسی بھی قومی تحریک کے تین مراحل ھوتے ھیں۔ پھلا مرحلہ پرچار (تبلیغ) کا ھوتا ہے۔ اِس مرحلے میں تحریک کی فِکری بنیادوں کو عوام تک پُھنچایا جاتا ہے۔ طالبِ علم جو کسی بھی سماج کا سب سے زیادہ با شعور حصہ ھوتا ہے، اس لیے سب سے پھلے طالبِ علم اور پڑھے لِکھے افراد تحریک سے متاثر ھوتے ھیں۔ یھی وہ سبب ہے کہ سائیں جی ایم سید کا دِیا ھوا قومپرستی کا فِکر سب سے پھلے طالب علموں اور پڑھے لِکھے افراد میں مقبول اور مضبوط ھوا۔ پرچار کے بعد دوسرا مرحلہ تنظیم سازی کا ھوتا ہے۔ جب افراد نظریاتی و فِکری لحاظ سے آپ سے متفق ھو جائیں، تو پھر اُن کو ایک تنظیم کی ضرورت ھوتی ہے۔ یھاں ایک بات سمجھنے کی ضرورت ہے کہ

کارکنوں اور عوام میں فرق ہوتا ہے۔ کارکنوں کو تنظیمی نظم و ضبط کا پابند کرنے کے لیے تنظیم کا ممبر بنانا ضروری ہوتا ہے لیکن عوام کو تنظیم کا ممبر بنانا ضروری نہیں ہوتا۔ کیونکہ عوام تنظیمی ڈسپلن کے تابع نہیں چلتا۔ عوام کے لئے یہ کافی ہوتا ہے کہ وہ آپ کے جلسے و جلوسوں میں شرکت کریں اور آپ کی حمایت کریں۔ جب عوام آپ کے جلسے و جلوسوں میں شرکت کرنا شروع ہو جائیں تو سمجھیں کہ آپ کا دِیا ہوا فِکر عوام میں سرائیت اختیار کر چُکا ہے۔ آج اگر اِن جہتوں پر قومپرست تحریک کو دیکھیں تو گذشتہ پچاس سالوں میں قومپرست تحریک نے بہت بڑی ارتقاکی ہے۔ ایک دور تھا جب عوام سائیں جی ایم سید کے نام سے بھی واقف نہ تھا، لیکن اِس وقت سندھ کا بچہ بچہ سائیں جی ایم سید کو اچھی طرح جانتا ہے۔ نہ صرف جانتا ہے بلکہ فِکرِ سائیں جی ایم سید سے بھی واقف ہے۔ عوام کو اونٹھ کتابوں کے پڑھانے کی ضرورت نہیں ہوتی ہے۔ عوام کے نظریاتی پیمانے کو اِس طرح جانچا جا سکتا ہے کہ وہ پاکستان سے بیزاری کا اظہار کرتا ہے یا نہیں۔ جب عوام پاکستان سے بیزاری کا اظہار کرے اور پاکستان کے چُنگل سے جان چُھڑانے کی کوشش کرے تو سمجھو، آپ کا نظریاتی مرحلہ مُکمل ہو چکا ہے اور فِکرِ سائیں جی ایم سید عوام تک پُہنچ چکا ہے۔ قومی تحریک کی مقبولیت کو جانچنے کا دوسرا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ قومی تضاد سماج اور ماحول کے اندر کتنا سرائیت کر چُکا ہے۔ جہاں تک قومی تضاد کے مضبوط ہونے کا سوال ہے تو ایک دور ایسا ہوتا تھا جب قومی کارکنان قومی فِکر کا پرچار کُھلے عام کے بجائے چار دیواری میں چُھپ کر کرتے تھے۔ اخبارات قومی مسائل پر لِکھنے سے خوفزدہ ہوتے تھے۔ لیکن آج یہ قومی تضاد اُس سطح پر پُہنچ چُکا ہے کہ سماج کے ادیب اور دانشور بے دھڑک قومی تضاد پر کالم تحریر کر رہے ہیں اور اخبارات و رسالے بے خوف ہو کر کالم شائع کر رہے ہیں۔ پہلے جن نعروں پر ریاست کارکنوں کو گرفتار کر کے لے جاتی تھی، اب اُن نعروں کی آواز اسمبلی ایوانوں میں سُننے میں آ رہی ہیں۔ یہ سب کُچھ ظاہر کرتا ہے کہ قومی تضاد ارتقاء کر کے مضبوط ہو چُکا ہے اور اِتنا مضبوط ہو چُکا ہے کہ ہر مکتبہِ فِکر کے افراد اُس سے مُتاثر ہو رہے ہیں۔ جب تضاد معاشرے کے اندر اِس حد تک سرائیت کر چُکا ہو کہ ہر طرف اُس کی گونج ہو تو پھر سمجھ لو کہ تحریک آخری اور تیسرے مرحلے میں داخل ہونے کے لیے تیار ہے اور یہ تیسرا مرحلہ ہے انقلابی جنگ کا مرحلہ۔ ریاست جب یہ محسوس کرتی ہے کہ تحریک فیصلہ کُن مرحلے میں داخل ہو چُکی ہے اور کِسی بھی وقت بغاوت ہو سکتی ہے، تو اُس وقت ریاست پوری طاقت کے ساتھ تحریک کو کُچلنا شروع کر دیتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اِس وقت سندھ میں قومی تحریک کو ختم کرنے کے لیے ہر ممکن کوشش کر رہی ہے۔ اِس وقت پورے سندھ میں قومپرست تحریک کے یونٹوں کو بند کروانے اور زبردستی پریس کانفرنسیں کروانے کی کوششیں کی جا رہی ہیں۔ سائیں جی ایم سید کی سالگرہ اور برسی پر کارکنوں کی آمد کو روکنے کے لیے روڈوں اور راستوں پر کرفیو لگا دیا جاتا ہے۔ مُتحرک قومی، سیاسی اور انقلابی کارکنوں کی جبری گمشدگی کر کے بعد میں اُن کی مسخ شدہ لاشیں دی جاتی ہیں۔ کیونکہ پنجابیوں کو خوف ہے کہ اگر اب قومی تحریک کو روکا نہ گیا تو ریاست کی موت یقینی ہے۔ جب ریاست کو اپنی موت نظر آتی ہے تو وہ انسانیت سے گِرے ہوئے ھتھکنڈوں پر اُتر آتی ہے۔ اِس مرحلے پر پُہنچ کر ریاست قیادتوں کی خرید و فروخت شروع کر دیتی ہے۔ قیادتوں کو جلسے جلوس کرنے سے روکتی ہے۔ قومی تحریک کو غیر موثر کرنے کے لیے یا تو قیادتوں پر دباؤ بڑھا دیا جاتا ہے یا اُن کو لالچ دیا جاتا ہے۔ لیکن اِس صورتحال میں قومی کارکنوں کو گھبرانے یا مایوس ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ بلکہ قومی فکر پر ڈٹے رہنے کی سخت ضرورت ہے۔ آپ جِتنی مضبوطی کے ساتھ ڈٹے رہو گے، اُتنی ریاست کی شکست یقینی ہوتی جائے گی۔ یقین جانیں کہ آپ وہ تمام مراحل طے کر چُکے ہیں اِس لیے ریاست آپ

سے خوفزدہ ھوچکی ہے اور اُس کو اپنا موت نظر آ رھا ہے۔ اس لئے ریاست آپ سے اپنی بقاء کی آخری جنگ لڑ رھی ہے اور یہ جنگ آپ کو جیتنی ہے۔ یاد رکھیں انقلاب میں جب ایسے مرحلے آتے ھیں تو پھر کمزور، بُزدل اور مفاد پرست قیادتیں میدان میں کھڑی نہیں رہ سکتی ھیں اور خود میدان چھوڑ کر پیچھے ھٹ جاتی ھیں۔ اُس وقت جب قیادت کا خلا پیدا ھوجاتا ہے تو حقیقی انقلابی قوتیں آگے بڑہ کر قیادت سنبھال لیتی ھیں۔ کارکنوں کو یہ سمجھنے کی ضرورت ہے کہ ریاست کو جب یہ محسوس ھوتا ہے کہ قومی تحریک انقلاب کے مراحل مکمل کر کے فیصلہ کُن جنگ کی طرف بڑہ رھی ہے تب وہ اپنے پالتو لوگوں کو چھوڑ دیتا ہے کہ وہ قومی تحریک کے خلاف پروپیگنڈہ کر کے قومی کارکنوں کے ذھن خراب اور کنفیوز کریں۔ عین اُس وقت مُخلص، ایماندار اور بھادر کارکنوں کا قومی فریضہ بنتا ہے کہ ریاست کے چھوڑے ھوئے ایسے دلالوں کو رد کر کے انقلابی مُزاحمتی قوتوں کا ساتھ دیں اور اِن کے ھاتھ مضبوط کریں۔

**مزاحمت:** گوریلا جنگ کی موجودہ وقت میں علاقائی اور عالمی تناظر میں کِتنی اھمیت و افادیت ہے؟

**سیداصغرشاہ:** ھمارے بھت سے پڑھے لِکھے دوستوں کے ذھنوں میں گوریلا جنگ کے بارے میں بھت سے غلط اور بچگانہ تصورات ھیں۔ اِس لیے اس سوال کو نئے حالات میں نئے تقاضوں کے تحت سمجھنے کی ضرورت ہے۔ کسی بھی انقلاب کے لیے بُنیادی اور اھم کردار داخلی(اندرونی) تضاد طے کرتے ھیں۔ کیونکہ چُولھے میں پُھونکنے سے آگ نہیں جلتی ہے۔ آگ چُولھے میں موجود لکڑیوں کو لگتی ہے۔ جب چُولھے میں لکڑیاں ھی نہ ھوں تو آپ کتنا بھی پُھونکیے لیکن آگ نہیں جلے گی۔ خارجی(بیرونی) تضاد کا کردار باھر بیٹھ کر پُھونکنے والا ھوتا ہے۔ آگ جلانے میں اصل اور بُنیادی کردار داخلی تضاد کا ھوتا ہے۔ مطلب یہ کہ اُن لکڑیوں کا ھوتا ہے جو چُولھے کے اندر موجود ھوتی ھیں۔

جب ھم سندہ کے داخلی حالات پر نظر ڈالتے ھیں تو عوام نے ھر وقت انقلابی قوتوں کا بھرپور ساتھ دیا ہے۔ شھید بشیر خان قریشی نے سندہ مانگے آزادی کے بینر اور نعرے تلے دو دفعہ عوامی جلسہ اور مارچ کیا اور دونوں دفعہ لاکھوں کی تعداد میں لوگ شریک ھوئے۔ سندہ ایکشن کمیٹی نے بحریہ ٹاؤن کے خلاف احتجاجی مظاھرہ کیا، جس مظاھرے میں عوام کی کثیر تعداد نے اپنے خرچے پر شرکت کی۔ ماضی میں سندہ قومی اتحاد(SNA) کے پلیٹ فارم سے جلسے اور ھڑتالیں ھوں، کالاباغ ڈیم کے خلاف جدوجھد ھو، دُھرے بلدیاتی نظام کے خلاف عوامی ریفرنڈم ھو یا سائیں جی ایم سید کی سالگرہ اور برسی کے پروگرام ھوں عوام لاکھوں کی تعداد میں شریک ھوتا رھا ہے۔ عوام لاکھوں کی تعداد میں اُس وقت نکل آتا ہے جب داخلی تضاد میچوئر ھو چُکا ھو۔ اِس سے ظاھر ھوتا ہے کہ سندہ کے اندر قومی تضاد میچوئر ھو چکا ہے۔ بس ضرورت اِس بات کی ہے کہ لوگوں کو باھر آنے کے لیے بُلایا جائے اور مُنظم کیا جائے۔ اِس وقت قومی تحریک میں اگر کمی اور فُقدان ہے تو وہ ہے بے لوث، دیانتدار اور بھادر قیادت کا۔ لیکن بدقسمتی سے سندہ کا المیہ یہ ہے کہ انقلاب کی قیادت بُزدل، موقع پرست اور ریپنی ٹریٹ شدہ رد انقلاب قوتیں کر رھی ھیں۔ ایک ھوتے ھیں معروضی تضاد دوسرے ھوتے ھیں موضوعی تضاد۔ معروضی تضاد کو تو اِن قیادتوں نے اُلجھا دیا ہے۔ جبکہ موضوعی تضاد کو سندہ کے نام نھاد دانشور اُلجھا رہے ھیں۔ معروضی تضاد تو حالات میں خود پیدا ھوتے ھیں لیکن موضوعی تضاد کو اُبھارنے میں دانشور اھم کردار ادا کرتے ھیں۔ کیونکہ موضوعی تضاد کو بحث مباحثے کے ذریعے سماج میں لایا جاتا ہے۔ اِس وقت سندہ میں موضوعی تضاد جن دانشوروں کے ھاتھوں اور ذھنوں میں جَکڑا ھوا ہے اِن دانشوروں میں سے 80 فیصد دانشور ریاست کے حامی اور سندہ کی قومی آزادی کے مخالف ھیں۔ بلکہ سب سے بڑہ کر یہ ہے کہ یہ مُسلح جدوجھد کے بدترین دشمن ھیں۔ یھی وجہ ہے کہ وہ





ہمیشہ اِس بات کے مخالف ہیں کہ کوئی مُسلح جدوجہد کی بات کرنے والی تنظیم آکر انقلاب کی قیادت کرے۔ اِن کا سب سے بڑا دلیل یہ ہوتا ہے کہ دنیا صرف اسٹیک ہولڈرز سے بات کرتی ہے اور اِن کے نظر میں اسٹیک ہولڈرز وہ ہیں جو پارلیمنٹ میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ اِن دانشوروں کو یہ بھی پتا ہوتا ہے کہ پارلیمنٹ میں کون بیٹھے ہیں۔ یہ حکومتی دانشور خود تسلیم کرتے ہیں کہ اِس پاکستانی ریاست میں انتخابی نتائج انجینئرڈ ہیں۔ یہاں الیکشن کے نتائج وہ ادارے خود بناتے ہیں جنھوں نے پاکستان کی پوری سیاست کو یرغمال بنا رکھا ہے۔ جس ریاست میں سیاست یرغمال ہو وہاں قوم کی تقدیر کا فیصلہ ایسے افراد کے ہاتھوں میں دیا گیا ہے جو پرائمری کے طالبِ علموں کی طرح پانی پینے کے لیے بھی ہاتھ بُلند کرکے اجازت لیتے ہیں۔ ان دانشوروں کو یہ بھی علم ہے کہ شیخ مجیب کے تجربے کے بعد پاکستان کے طاقتور فوجی اداروں نے طے کر لیا تھا کہ صاف و شفاف انتخابات کرانے ہی نہیں ہیں۔ جبکہ منعقد کئے بھی تو قوم پرستوں کو پارلیمنٹ میں آنے نہیں دیں گے۔ یہ سب علم ہونے کے بعد بھی یہ دانشور انقلاب کو اُلجھانے اور کارکنوں کے ذہنوں کو مُنتشر کرنے کے لیے زور و شور سے یہ پروپیگنڈہ کرتے رہتے ہیں کہ قوم پرستوں کو اپنی طاقت ثابت کرنے کے لیے پارلیمنٹ میں آنا چاہیے۔ کیونکہ دنیا صرف اسٹیک ہولڈرز سے بات کرتی ہے۔ دنیا صرف اسٹیک ہولڈرز سے بات کرتی ہے یہ پورا سچ نہیں ہے بلکہ آدھا سچ ہے۔ سچ یہ ہے کہ دنیا طاقتور سے بات کرتی ہے۔ دنیا جب طالبان سے بات کر سکتی ہے تو انقلابی قوتوں سے کیوں بات نہیں کر سکتی ہے؟ شرط یہ ہے کہ ہم خود کو طاقتور ثابت کریں۔ قومی کارکنوں کو ایک بات واضح طور پر سمجھنی چاہیے کہ پاکستان کے کرتا دھرتا حقیقی انقلابی قوتوں کو پارلیمنٹ میں کبھی بھی آنے نہیں دیں گے۔ اگر آنے دیں گے تو وہ بھی اپنے دلالوں کو آنے دیں گے۔ یہ دلال آپ کو قومی آزادی لے کر دیں یہ تو دور کی بات ہے لیکن عدم تشدد اور پرامن انقلاب کے نام پر آپ کو ریاست کے بنائے گئے مخصوص دائروں میں چلاتے رہیں گے۔ تب تک پنجاب ہمیں اقلیت میں تبدیل کرکے ختم کر دے گا۔ اس لیے ہم سندھیوں کے پاس زندہ رہنے کا ایک ہی راستہ ہے وہ ہے مُسلح انقلابی گوریلا جنگ۔ یہ درست ہے کہ مُسلح جنگ کی تیاری کرتے وقت ہمیں اتحادی مُلکوں اور قوتوں کی ضرورت ہوگی۔ کیونکہ جنگ کی تیاری کے لیے ہمیں ہتھیاروں اور جنگی تربیت کی ضرورت ہوگی۔ وہ مدد جو ہمارے اتحادی مُمالک اور قوتیں فراہم کر سکتے ہیں۔ اس وقت عالمی سطح پر کوئی ایسا قائم کردہ اتحاد یا بلاک موجود نہیں ہے جو انقلابی قوتوں کی مدد کرے پھر بھی ہمیں دُشمن کا دُشمن ، ہمارا دوست کے فارمولے اور طریقہ کار کو استعمال کرتے ہوئے اپنے اتحادی اور دوست خود تلاش کرنے اور بنانے ہوں گے۔ اگرچہ اِس وقت اپنے منشور ، پروگرام اور ایجنڈے کے تحت اتحادی یا دوست تلاش کرنا مشکل ضرور ہے لیکن ناممکن نہیں ہے۔ لہٰذا ایک انقلابی تنظیم کے طور پر ایس آر اے اپنے اتحادیوں اور دوستوں کی تلاش جاری رکھے ہوئے ہے۔ لیکن اگر ہمیں اتحادی نہیں ملتے تو پھر بھی ہمیں اپنے وطن کی آزادی کے لیے جنگ ہر قیمت پر لڑنی ہوگی اور اپنے بنیادوں پر جنگ کی تیاری کرنی ہوگی۔ جیسے مشرقی تیمور والوں نے کی اور جیسے ہمارے براد ر بلوچ کر رہے ہیں۔ ایسے ہی ہم سندھیوں کو بھی انقلابی جنگ کی تیاری کرنی ہوگی۔ جنگ ہماری خواہش نہیں ہے بلکہ ہمارے مادرِ وطن پر زبردستی مُسلط کی گئی ہے۔ لہٰذا ہمیں پنجاب سامراج کو شکست دینے کے لئے بندوق اُٹھانی ہوگی۔ اس کے علاوہ ہم سندھیوں کے پاس اور کوئی حل نہیں ہے۔

**مزاحمت:** سندھ کے کِسان ، مزدور اور طالبِ علموں کی سندھ کی مزاحمتی جنگ میں کیا اہمیت ہے؟



**سیداصغرشاہ:** سائنس ہویا انقلاب ہو، اِن کے اُصول، قاعدے، قانون اور فارمولے طے ہوتے ہیں۔ مثال کے طور پر جب پانی کا فارمولا $H_2O$ ہے تو وہ ہی رہے گا، تبدیل نہیں ہو گا۔ دنیا کا کوئی بھی سائنسدان دنیا کی کِسی بھی لیبارٹری میں جب پانی تیار کرے گا تو آکسیجن اور ھائیڈروجن کے ایٹم کا اِمتزاج کرے گا۔ کوئی بھی سائنسدان نائٹروجن اور ھائیڈروجن کے ایٹم مِلا کر پانی تیار نہیں کر سکتا ہے۔ اِسی طرح انقلاب کے بھی طے شدہ اُصول، قاعدے، قانون اور فارمولے ہوتے ہیں۔ قومی آزادی کا انقلاب صرف سندھ میں نہیں آ رہا ہے بلکہ دنیا کے کئی ممالک میں آیا ہے اور مُستقبل میں بھی آئے گا۔ اِس لیے طالبِ علموں، کسانوں اور مزدوروں نے دنیا کے اندر قومی انقلابوں میں جو کردار ادا کیا ہے وہ ھی کردار سندھ میں بھی ادا کریں گے۔ طالبِ علم ہویا سماج کا پڑھالِکھا حصہ ہووہ کسی بھی انقلاب کی مُحرّک قوت کے طور پر کردار ادا کرتا رہا ہے۔ مُحرّک قوت سے مُراد ہے، تَحرکُ دینے والی قوت۔ اِس لیے تحریک کو جنم ھی مُحرّک قوت دیتی ہے۔ جب مُحرّک قوت نہ ھو تو تحریک جنم ھی نہیں لے سکتی ہے۔ دوسرے لفظوں میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ طالبِ علم اور پڑھے لِکھے حصے کے بغیر کوئی بھی تحریک اُبھر نہیں سکتی ہے۔ طالبِ علم اور پڑھا لِکھا حصہ جن میں ڈاکٹر، پروفیسر، وکیل، چھوٹے تاجر اور نوکری پیشہ افراد شامل ہیں اِن سب کے اِمتزاج کو متوسط طبقہ(مِڈل کلاس) کہا جاتا ہے اور یہی متوسط طبقہ(مِڈل کلاس) کسی بھی تحریک کی جان ہوتا ہے۔ اِس لیے تحریک کی قیادت بھی یہی متوسط طبقہ(مِڈل کلاس) سنبھالتا ہے۔ یہ درست ہے کہ متوسط طبقہ(مڈل کلاس) تحریک کی جان ہوتا ہے لیکن کسان اور مزدور دو ایسے حصے ہیں جو بھی انقلاب کی جان ہوتے ہیں۔ کیونکہ کِسان اور مزدور عوام ہیں اور عوام کی شرکت کے بغیر کوئی بھی انقلاب نہیں آ سکتا ہے۔ تحریک کِتنی بھی مضبوط ہو، کِتنی بھی جاندار ہو لیکن جب عوام تحریک کے ساتھ نہ ہو، اُس کی حمایت نہ کریں تو وہ تحریک انقلاب پیدا نہیں کر سکتی ہے۔ اس لیے کہا جاتا ہے کہ عوام انقلاب کی اصل اور فیصلہ کُن قوت ہوتی ہے۔ انقلاب عوام لاتے ہیں، نہ اتحادی قوتیں لاتی ہیں اور نہ ھی تنہا طالبِ علم، ڈاکٹر، پروفیسر یا وکیل لاتے ہیں۔ لیکن اِن سب قوتوں کو آپس میں مل کر انقلاب کے لیے اپنا کردار ادا کرنا پڑتا ہے۔ اس لیے حقیقی انقلابی پارٹی ھو یا مُزاحمتی تنظیم ھو اِن سب قوتوں (طالبِ علموں، کسانوں اور مزدوروں) کو اپنے ساتھ مِلا کر چلتی ہے اور قومی آزادی کا انقلاب برپا کرتی ہے۔

**مزاحمت:** مظلوم اقوام کی جنگ کو ریاست اور بعض جماعتیں پراکسی وار کہتے ہیں۔ آپ اِس بارے میں کیا کہتے ہیں؟

**سیداصغرشاہ:** مظلوم قوموں کی حقیقی انقلابی جنگ اپنے سماج اور عوام کے اندر سے پیدا ھوتی ہے اور اپنے ھی حالات سے ارتقا کر کے پراوان چڑھتی ہے۔ انقلابی قوتیں کِسی کی بھی پراکسی ھو کر نہیں چلتی ہیں۔ اُن کے پاس اپنا ایک منشور ھوتا ہے، اپنا ایک پروگرام ھوتا ہے اور اپنا ایک ایجنڈا ھوتا ہے۔ انقلابی قوتیں جِتنی بھی سیاسی، سُفارتی اور اخلاقی حمایت اور مدد حاصل کرتی ہیں، اپنے منشور، پروگرام اور ایجنڈے کے تحت حاصل کرتی ہیں۔ ایک انقلابی اور ایک پراکسی میں یہ تفاوت ھوتا ہے کہ پراکسی باھر کی قوتوں کا نمائندہ ھوتا ہے اور انقلابی اپنے عوام کا نمائندہ ھوتا ہے۔ پراکسی دوسروں کا ایجنٹ اور گُماشتا ھو کر اُن کے پروگرام اور ایجنڈے پر چلتا ہے جبکہ انقلابی اپنے منشور، پروگرام اور ایجنڈے کی پیروی کرتا ہے۔ مظلوم اقوام کی انقلابی جنگ کو پراکسی وار کہنے کی اصطلاح اور فارمولا کافی پُرانا ہے۔ جو ھر دور میں استعمال ھوا ہے اور اب بھی ریاست اور اُس کی دلال جماعتیں زور و شور سے استعمال کر رھی ہیں۔ جب انقلابی تنظیموں پر ایجنسیاں پراکسی ھونے کا لیبل لگاتی ہیں تو اِن تنظیموں کو بدنام



کرنے کے لیے پروپیگنڈہ شعبے کو بھی مُتحرک کیا جاتا ہے تاکہ اُن تنظیموں کے خلاف غلیظ ترین پروپیگنڈہ شروع کرائی جا سکے۔ اُن تنظیموں پر نہ صرف غیر ملکی ایجنٹ ہونے کا الزام لگایا جاتا ہے بلکہ یہ بھی پروپیگنڈہ کیا جاتا ہے کہ یہ تنظیمیں باھر بیٹھے طاقتوں کی پراکسی اور اُنھی کے اشارے پر کام کرتی ھیں۔ یہ تمام غلیظ پروپیگنڈہ کرنے کے لئے ریاست نہ صرف اپنی میڈیا کے تمام ذرائع استعمال کرتی ہے بلکہ ایسی تنظیموں کو بھی استعمال کیا جاتا ہے جنھیں خاص طور پر اِس کام کے لیے تیار کیا جاتا ہے۔ ایسی تنظیمیں بظاھر خود کو قوم پرست، ترقی پسند اور انقلابی کِہتی ھیں لیکن اصل میں ریاست کی سھولت کار ھوتی ھیں۔ ریاست سے مراعات لینے والی ایسی تنظیموں کا کام ھی یہی ھوتا ہے کہ انقلاب کا نام لے کر انقلاب کی راہ میں رکاوٹیں کھڑی کریں اور حقیقی انقلابی قوتوں کا راستہ روکیں۔ جب ریاست حقیقی انقلابی قوتوں کے خلاف پروپیگنڈے شروع کرتی ہے تو ایسی پالتو تنظیموں کو آگے کیا جاتا ہے۔ اُس وقت جب ریاست کی پالتو تنظیمیں پروپیگنڈے میں مصروف ھوتی ھیں تو ریاست اپنے مراعات یافتہ دانشوروں کو بھی آگے لاتی ہے۔ جو بظاھر تو سماج کو سُدھارنے والے اور عوام دوست کِھلاتے ھیں لیکن پسِ پردہ ریاست سے مراعات لیتے ھیں۔ اِن کا طرزِ زندگی بڑی شان و شوکت والا ھوتا ہے۔ یہ دانشور سرکاری تقریبات میں بھی جاتے ھیں، سرکاری اھلکاروں کے ساتھ تعلقات بھی رکھتے ھیں اور دکھاوے کے لیے غریبوں، عورتوں اور انسانی حقوق کی باتیں بھی کرتے ھیں۔ یہ دانشور میدان میں آنے کے بعد سب سے پھلے اِن پالتو تنظیموں کے موقف کی حمایت کرتے ھیں اور تصدیق کرتے ھیں کہ یہ انقلابی جنگ نھیں بلکہ پراکسی وار ہے۔ ایسے دانشور دلیل یہ دیتے ھیں کہ آج کا دور مُسلح جنگ کا دور نھیں ہے۔ جو مُسلح جنگ کی بات کرتے ھیں وہ خون خرابہ چاھتے ھیں، بے گناہ افراد کو گرفتار کروا کر مروائے گے۔ اِس لیے اُن کے ھر عمل کی مخالفت کرنی چاھیے۔ اِن دانشوروں کا دعوی ھوتا ہے کہ مُسلح انقلابوں کا دور گُزر چُکا ہے اب عالمی صورتحال تبدیل ھو چُکی ہے۔ دنیا گلوبل ولیج بن چُکی ہے اِس لیے مُسلح جنگ کے بجائے عالمی رائے عامہ کو اپنے حق میں تبدیل کرکے انقلاب لایا جا سکتا ہے۔

ایسے عطائی دانشور جو ریاست کی طرف سے ملنے والی اسائنمنٹ پر کام کرتے ھیں، ویسے تو پوری دنیا اپنی مُٹھی میں کئے ھوتے ھیں لیکن بالکل سادی بات سمجھنے سے قاصر ھوتے ھیں کہ واقعی دنیا گلوبل ولیج ھوگی، ضرور ھوگی لیکن ھمارے مسائل دوسرے حل نھیں کریں گے۔ درد ھمارے سر میں ہے تو گولی بھی ھمیں کھانی پڑے گی۔ دنیا کے لوگ ھمارے بدلے گولی نھیں کھائیں گے۔ ریاست کی طرف سے ایسے دانشور اور پالتو تنظیمیں آپ کو انقلاب کی سائنس نھیں سمجھاتے بلکہ آپ کو ردِ انقلاب کے طرف لے جاتے ھیں۔ سائنس وہ ھوتی ہے جو خود کو حالات میں ثابت کرتی ہے۔ یہ وہ لوگ ھیں جو ریاست کی دلالی کرتے ھیں اور آپ کے ذھنوں کو بِگاڑتے ھیں۔ یہ وھی لوگ ھیں جو انقلابی قوتوں کو پراکسی کھہ کر کیڈرز اور عوام کو اُلجھاتے اور کنفیوز کرتے ھیں۔ پراکسی ھونے کا الزام صرف چند اِنتہائی گھٹیا اور بے ضمیر لوگ ھی لگا سکتے ھیں۔ جو پالتو تنظیمیں اور دانشور، سندہ کی محبِ وطن انقلابی قوتوں پر پراکسی ھونے کا الزام لگاتے ھیں وہ دراصل خود پنڈی اور اسلام آباد کے پراکسی اور دلال ھیں۔

**مزاحمت:** ایس آر اے بلوچ آزادی پسند تنظیموں کے اتحاد براس کا بھی اتحادی ہے۔ اِس اتحاد کا سندہ اور بلوچستان کی مجموعی قومی مزاحمت پر کیا اثرات مُرتب ھونگے؟

**سیداصغرشاہ:** تُمھارا دوست کون ہے اور دشمن کون ہے، قومی آزادی کی جنگ میں اِس نُقطے کی زیادہ اھمیت ھوتی ہے۔ دنیا کے تمام انقلابی قوتوں نے مُشترکہ دشمن کے خلاف مُتحدہ محاذ یا مُتحدہ



اتحاد تشکیل دے کر اپنی مُزاحمتی جنگ جاری رکھی اور کامیابی حاصل کی ہے۔ ایس آر اے نے بھی ایک ذمہ دار تنظیم کی حیثیت سے اِس نُقطے کو آگے رکھتے ہوئے 26 جولائی 2020ء میں بلوچ آزادی پسند تنظیموں بی ایل اے، بی ایل ایف، بی آر اے اور بی آر جی کے اتحاد براس کے ساتھ اتحاد کیا۔ یہ اتحاد یقیناً جتنا ہم دونوں قوموں کے لئے اُتساہ اور خوشی کا سبب بنا ہے وہاں ہمارے مُشترکہ دشمن پنجاب کے لیے بھی پریشانی اور تکلیف کا باعث بنا ہے۔ اِس کے علاوہ پوری دنیا میں بھی ایک اچھا پیغام اور تاثر گیا ہے۔ ویسے تو جغرافیائی ساتھ ہونے کے سبب ہم سندھیوں کا صدیوں سے بلوچوں کے ساتھ تاریخی ، سیاسی ، تہذیبی اور ثقافتی رشتہ ناتہ رہا ہے لیکن موجودہ وقت میں قومی آزادی ایک ایسا مُشترکہ نصب العین ہے جو نہ صرف دونوں برادر اقوام کو آپس میں اور بھی یکجا کرے گا بلکہ اِس خطے کے اندر اور عالمی سطح پر بھی اُس کے دیرپا اثرات اور نتائج برآمد ہونگے۔ سندھ اور بلوچستان اپنی جغرافیائی ، جیو پولیٹیکل لوکیشن اور بدین سے لیکر گوادر تک اپنی وسیع و عریض سمندری پٹی کی وجہ سے شروع سے ہی ظالم جابر وحشی اور قبضہ گیر قوموں کی لالچ ، حوس اور حملوں کا شکار ہوتے رہے ہیں۔ آج وہی کردار اپنی پوری فوجی طاقت ، دھشت اور وحشت کے ساتھ پنجاب سامراج ادا کر رہا ہے۔ جو چائنا کے ساتھ مُشترکہ سی پیک منصوبے کے نام پر ہم دونوں مظلوم اقوام کی جغرافیہ ، سمندری پٹی اور جزائر، توانائی کے وسائل اور ذرائع اور ذراعت پر ھمیشہ اور مُستقبل قبضہ کرنا چاھتے ہیں۔



بحیثیت ایک ذمہ دار تنظیم اور اتحاد کے ہم پوری صورتحال پر گھری نظر رکھے ہوئے ہیں اور حکمت عملی بھی موجود ہے۔ سامراجی اور قبضہ گیر طاقتیں ھمیشہ بندوق اور طاقت کی زبان سمجھتے ہیں۔ ہماری مُشترکہ کوشش ہے کہ اپنی پوری طاقت اور قوت کو یکجا کر کے ایک تو اپنے اپنے علاقوں میں کاروائیوں کو تیز کریں اور دوسرا یہ کہ مُشترکہ حکمت عملی تشکیل دے کر مُشترکہ اھداف کو نشانہ بنائیں۔ تاکہ سامراجی قبضے کو ختم کر سکیں اور اپنے تاریخی وطنوں کو آزاد کر سکیں۔

**مزاحمت:** علاقائی اور عالمی صورتحال کو آپ کیسے دیکھتے ہیں؟

**سیداصغرشاہ:** دنیا بھر میں رونما ہونے والے واقعات اور تبدیلیاں پوری دنیا کی طرح سندھ کو بھی متاثر کرتی رھی ہیں اور مستقبل میں بھی کرتی رھیں گی۔ کیونکہ سندھ اپنی جیو پولیٹیکل اور اسٹریٹیجک پوزیشن ، لوکیشن اور سمندری گزرگاہ کی وجہ سے جنوبی ایشیا کے اس خطے میں ایک خاص اھمیت کا حامل رہا ہے۔ دنیا جو پہلے دو بلاکوں سرمایہ دارانہ اور کمیونسٹ میں تقسیم تھی ، سرد جنگ کے خاتمے اور سویت یونین کے انھدام کے بعد یونی پولر ریک

قطبی) ہوگئی۔ جس کی قیادت امریکہ اپنے دیگر مغربی اتحادیوں کے ساتھ مل کر کر رہا تھا۔ امریکہ نے پوری دنیا پر اپنا تسلط اور اجارہ داری قائم رکھنے کے لیے دنیا کو نیو ورلڈ آرڈر دیا۔ لیکن اس دوران چین جیسی دیو ھیکل طاقت اور القاعدہ جیسی مذہبی اِنتہا پسند تنظیم بھی ابھر کر سامنے آئے۔ جن کا عروج امریکہ اور اس کے نیو ورلڈ آرڈر کے لیے ایک بڑا چیلنج تھا۔ ورلڈ ٹریڈ سینٹر پر القاعدہ کے حملے، عراق اور افغانستان میں امریکی حملے اور افغانستان میں 20 سالہ امریکی موجودگی اور اس کے انخلاء کے دوران چین نے اپنی تمام تر سیاسی، اقتصادی، تکنیکی اور فوجی طاقت کو یکجا اور متحرک کر کے ایک عالمی پاور اور قوت کی صورت میں ابھر کر سامنے آیا ہے۔ جو اپنے اقتصادی منصوبوں اور سفارت کاری کے ذریعے دنیا کو ایک نیا ورلڈ آرڈر دینے کی پوزیشن میں ہے۔ ظاہر ہے کہ چین کا اس مقام پر پہنچنا امریکہ اور مغرب کے ممالک کے لیے ایک بڑا چیلنج بن گیا ہے۔ گزشتہ پندرہ برسوں سے عالمی سیاست کی دو اہم ترین طاقتوں امریکہ اور چین کے درمیان ایک نئی سرد جنگ جاری ہے۔ جس جنگ نے پوری دنیا کو ھلا کر رکھ دیا ہے۔ دنیا کے کئی ممالک میں یہ تاثر پایا جاتا ہے کہ چین امریکہ کے نیو ورلڈ آرڈر کے مقابلے میں سیاسی، اقتصادی، تکنیکی، فوجی اور سفارتی بنیادوں پر اپنا متبادل ورلڈ آرڈر دے کر دنیا کو اپنے ماتحت چلانے کی طرف بڑھ رہا ہے۔ اس صورتحال کے پیش نظر جہاں ایک طرف امریکہ انڈو پیسفک ریجن میں QUAD اور AUKUS جیسے اتحاد بنا کر چین کے راستے روکنے کی کوشش کر رہا ہے وہیں دوسری طرف چین، روس اور شمالی کوریا کے ساتھ نئے اتحاد بنا کر آگے بڑھ رہا ہے۔ بلکہ حال ھی میں چین دو تلخ حریف ممالک ایران اور سعودی عرب کو اکٹھا کر کے مشرق وسطی میں ایک نئے اتحاد کی بنیاد رکھنے کی کوششیں کر رہا ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ دنیا تیزی سے ایک بار پھر بلاک سیاست میں داخل ھونے کی طرف بڑھ رہی ہے۔ ایشیا کا خطہ جو دنیا میں اپنی ایک خاص اہمیت رکھتا آیا ہے۔ جہاں چین، بھارت اور جاپان جیسے طاقتور ممالک موجود ھیں۔ ایسا محسوس ھو رہا ہے کہ جنوبی ایشیا کا یہ خطہ اور بحیرہ جنوبی چین میدان جنگ بننے جا رہے ھیں۔ کیونکہ امریکہ کی جانب سے یوکرین کی جنگ میں روس کو انگیج کرنے اور مشرق وسطی کے عرب ممالک کو اپنا اتحادی یا غیر جانبدار بنانے کے بعد امریکہ کی ساری توجہ جنوبی ایشیا کے اس خطے پر ہے۔ جنوبی ایشیا کے اس خطے میں دو اہم ملک چین اور بھارت ھیں۔ دونوں ملکوں کے درمیان ویسے تو تجارت اور درآمد و برآمد کسی حد تک ھوتی رھی ہے لیکن دونوں ملکوں کے درمیان سرحدی مسئلے اور دیگر معاملات پر دشمنی اور تناؤ برسوں سے جاری ہے۔ چین کا OBOR منصوبہ ھو یا بحیرہ جنوبی چین میں اجارہ داری کا معاملہ ھو، جہاں امریکہ اور دیگر یورپی ممالک کے لیے بڑے چیلنجز کا باعث ھیں وہاں بھارت کے لیے بھی دردسر بنتے رہے ھیں۔ یہی وجہ ہے کہ حال ھی میں 10 ستمبر 2023 کو ھونے والے G-20 اجلاس میں ھندوستان اور سعودی عرب نے امریکہ اور یورپی ممالک کی رضا مندی سے ایک نیا پراجیکٹ انڈیا۔مڈل ایسٹ۔یورپ اکنامک کوریڈور پیش کیا ہے۔ جو انڈیا، مشرق وسطی اور یورپ کو سمندر، روڈ اور ریلوے لائن کے ذریعے منسلک کرے گا۔ ظاھر ہے کہ جس طرح یہ راھداری انڈیا اور اس کے اتحادیوں کے لیے جتنی بڑی حاصلات اور کامیابیوں کا سبب بنے گی اتنا ھی چین کے لیے بھی تشویش اور چیلنج کا باعث بنے گی۔ لازمی چین اس پورے معاملے پر خاموش نہیں رہے گا اور اس راھداری کو ناکام بنانے کے لیے جوابی حکمت عملی اور منصوبہ بندی ضرور کرے گا۔ جس سے محسوس ھو رہا ہے کہ اس خطے کے اندر ایک نئی سیاسی، اقتصادی، تکنیکی اور عسکری کشمکش اور کشیدگی جنم لے گی۔ موجودہ تمام واقعات اور مفادات کے ٹکراؤ سے ظاھر ھوتا ہے کہ پاکستان جو جنوبی ایشیا کے اس خطے میں واچ ڈاگ کا کردار ادا کرتا رہا ہے اور جو پہلے سے

ھی مظلوم اقوام کا قبرستان بنا ہوا ہے اس پر بھی اس کے بہت خطرناک اثرات مرتب ہوں گے۔ پاکستان کو ایک طرف اپنی ناکام داخلی اور خارجی پالیسیوں کی وجہ سے سیکورٹی کے سنگین مسائل کا سامنا ہے تو دوسری طرف سیاسی ، معاشی اور عدالتی بحرانوں نے اس ملک کی بنیادیں ھلا کر رکھ دی ھیں۔ لیکن اس سب کے باوجود پاکستانی ریاست اپنی دوغلی پالیسیوں اور مذھبی انتھا پسندانہ حرکتوں اور سازشوں سے باز نہیں آتی۔ افغانستان ھویا ایران، پاکستان بالواسطہ یا بلاواسطہ اپنے ایجنٹوں کے ذریعے مداخلت، بغاوت اور فتنہ بازی کو جاری رکھتا آیا ہے اور کشمیر سے دھلی تک فتح کرنے کے احمقانہ خواب دیکھتا رھتا ہے۔ یہ پاکستانی ریاست کی اپنی ناکام اور ناقص پالیسیاں ھی ھیں جن کی وجہ سے پورا ملک بالخصوص سندہ اور بلوچستان جل رھا ہے۔ سندہ میں بڑے پیمانے پر منظم منصوبہ بندی کے تحت قبضے اور جبر کو تیز کر دیا گیا ہے اور آزادی پسند نوجوانوں کی جبری گمشدگیوں اور شھادتوں کا سلسلہ تیز کر دیا گیا ہے۔

غلام قوموں میں سیاست طاقت کا نام ھوتا ہے۔ جو طاقتور اور قابل ھوتا ہے وہ ھی اپنی قومی آزادی کے مقصد کو حاصل کر سکتا ہے اور جو کمزور اور نااھل ھوتا ہے دنیا اسے کچل کر ختم کر دیتی ہے۔ اس لیے ھم سندھیوں کو مزاحمت کا راستہ اختیار کر کے آگے بڑھنا ھوگا۔ تب ھی اس خطے میں اپنے وطن اور طاقت کو قائم رکھ سکتے ھیں۔

**مزاحمت:** آخر میں آپ سندھی قوم اور نوجوانوں کو کیا پیغام دینا چاھیں گے؟

**سید اصغر شاہ:** سندہ باسیو اور میرے نوجوان ساتھیو۔ آج کا دور سائنس، ٹیکنالوجی اور جدید عُلوم کا دور ہے۔ بھلے آپ اُن جدید عُلوم سے روشناس ھوں اور اپنی زندگیوں میں کامیابیاں اور کامرانیاں حاصل کریں۔ لیکن یہ بھی یاد رکھیں کہ آپ کی زندگیاں، علم ، عقل ، شعور اور صلاحیتیں آپ کے پاس اپنے وطن اور قوم کی امانتیں ھیں۔ جب وطن ہے تو ھم ھیں اور جب وطن ھاتھوں سے نِکل گیا تو ھم کُچھ بھی نہیں ھیں۔ شاہ بھٹائی نے جب ماروئی، عمر بادشاہ کے قید میں تھی تو اپنے شعر کے ذریعے کِتنی نہ بھترین بات کَھی تھی کہ؛

سُونهَن وِچائِرَ سومرا ، مَيرو مُنهن ٿِيوم

وَڃڻ تِتِ پَيوم ، جِتِ هَلَڻ ناهِ حُسن رِيءَ.

(ترجمہ: اے بادشاہ میں تمھارے قید و بند(غلامی) کی وجہ سے اپنا حُسن(آزادی) گنوا چُکی ھوں۔ مُجھے لوٹ کر وھاں جانا ہے جھاں حُسن(آزادی) کے بغیر چلا نہیں جاتا)۔

اِس لیے ھمیں اپنے وطن اور قوم کے سامنے جوابدہ اور ذمہ دار ھو کر ھر حال میں اپنے حصے کا بھرپور کردار ادا کرنا ہے۔ تاریخ میں سندھی قوم پھلی اور آخری قوم نہیں ہے جو قومی غلامی کی اِس بدترین صورتحال سے دوچار ہے۔ ماضی میں ایشیا ، افریقہ اور لاطینی امریکہ میں بھی قومیں غلام ھوئی ھیں۔ لیکن اُنھوں نے اپنی حکمت، دانائی، ھمت، جُرات، بھادری اور لامتناھی قربانیوں سے اپنی آزادیاں حاصل کی ھیں اور آج وہ آزاد اور خوشحال زندگیاں بسر کر رہے ھیں۔

یقیناً ھم بھی آزاد ھوں گے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ ھم اپنے مضبوط جذبے، ارادے اور حوصلے کے ساتہ اپنے وطن، قومی آزادی کے فِکر اور مُزاحمت کے ساتہ کندھے سے کندھا مِلا کر کھڑے ھو جائیں۔

ایس آر اے آپ کی اپنی تنظیم ہے اور آپ میں سے ھی ہے۔ اِس میں زیادہ سے زیادہ شامل ھو کر اُسے مزید مضبوط اور منظم بنائیں اور مُزاحمتی جنگ کو تیز کرتے ھوئے اپنی قومی آزادی کے حصول کو یقینی بنائیں۔ تاکہ دنیا کی دیگر اقوام کی طرح ھم بھی ایک آزاد، خود مختار، خوشحال، باوقار اور شاندار طریقے سے رہ سکے۔

# ”ڪانهي ڪا تاريخ ۾ ويڙهه سوا ٻي واهه“

## ڪامريڊ حيدر بخش

نيوٽن جي عام مشهور ”عمل جي رد عمل“ واري قانون وانگر حاڪمن جو جبر ۽ انهن جا غلامن ڏانهن روئيا ئي طئي ڪندا آهن ته مظلوم ڪي پنهنجي وطن ۽ قوم جي آزاديءَ لاءِ ڪهڙو رستو چونڊڻ گهرجي. حڪمت عملي جو سوال انتهائي گهرو ۽ ڌيان طلب آهي پر ڪنهن به صورت ۾ اهو طئي يا رد نه ٿو ڪري سگهجي ته مظلوم طرفان ڪرڻ وارو هوندو آهي ۽ ٻيو وڙهي، مزاحمت ڪري، دشمن تي پنهنجي قوت ۽ حڪمت عملي آهر ننڍا وڏا حملا ڪري، ان ڪي بي چين يا بيزار ڪري آزادي ونڻ وارو هوندو آهي. هنن ٻنهي خيالن جي ماڻهن جا مختلف وقتن ۾ هڪٻئي ڪي رد ڪرڻ لاءِ مختلف دليل ۽ تبصرا تاريخ جو اهم رڪارڊ آهن. هڪڙن جو خيال آهي ته عدم تشدد بزدلي ۽ حقيقت

> ”جيئن برطانوي سرڪار طرفان جليانوالا باغ واقعو برصغير جي ماڻهن لاءِ فيصلاڪن موقعو هو، ۽ ان وقت انهن ڪي پنهنجي جدوجهد جي طرز ۽ رستي جي چونڊ ڪرڻي هئي ايئن ئي پاڪستاني فوج طرفان بنگلاديش ۾ ڪيل نسل ڪشي کان هزارين سنڌي ۽ بلوچن جي گمشدگين، چچريل لاشن کان ويندي فوجين طرفان روز لتجندڙ معاشي وسيلن، زمينن ۽ درياهه تي قبضي تي اسان سنڌي ۽ بلوچ مظلوم قومن ڪي سوچي اهو فيصلو ڪرڻو پوندو ته ڇا اهڙي وحشي فوج تي اسان جي احتجاجن ۽ مظاهرن، نعري بازيءَ جو اثر پوندو؟ يا هڪ منظم ۽ وطن پرستيءَ جي جذبي سان ڀرپور هٿياربند ويڙهه سان اهڙي وحشي دُشمن ڪي مات ڏئي سگهجي ٿي؟“

پنهنجي آزاديءَ لاءِ ٿيندڙ جدوجهد، ڪهڙي طرز جي هجڻ گهرجي بغير ان مٿان قابض قوت جي طريقه واردات جو تجزيو ۽ مشاهدو ڪرڻ جي.

دنيا جي اڪثر انقلابن ۾ عدم تشدد (اهنسا) ۽ تشدد (هنسا) يا مزاحمت جو بحث عام هوندو آهي، هڪڙو خيال پُرامن تي انقلاب آڻڻ ۽ انقلاب لاءِ جدوجهد جو انڪار آهي جڏهن ته هٿياربند ويڙهه ئي مطلق سچ ۽ سامراج سان وڙهڻ جو پهريون ۽ آخري طريقو آهي. ساڳئي وقت عدم تشدد جا حامي هٿياربند ويڙهه ڪي انساني وسيلن (Human Resources)جو ڌيان، دشمن ڪي پنهنجي مٿان وڌيڪ ظلم، ڏاڍ ڪرڻ جو موقعو ڏيڻ ۽ دنيا آڏو پنهنجي

مقصد جي سياسي جواز کي نقصان ڏيڻ سمجهندا آهن، اهڙو ئي ڪجھ ليکڪ چارلس ڪنگ پنهنجي ڪتاب Ending Civil Wars ۾ هن طرح لکيو آهي:

"For example, referring to the conflict as a rebellion or insurgency often removes the political legitimacy of the faction vying for more autonomy and buttresses the incumbent government..."

ترجمو: "مثال جي طور تي (اُن) تضاد کي بغاوت (هٿياربند) يا شورش جو نالو ڏيڻ اڪثر ان ڌڙي جي سياسي جواز کي ختم ڪري ڇڏيندو آهي جيڪو وڌيڪ خودمختياري (آزادي) لاء جدوجهد ڪري ٿو ۽ ان حڪومت کي دٻائي ٿو"...

برصغير مٿان انگريز قبضي دوران جتي عدم تشدد جي بنياد تي تحريڪون هليون اُتي ئي تشدد کي بنيادي نقطو ۽ آخري حل سمجهندڙ ڪرانتيڪارين (انقلابين) به پنهنجو اهم ڪردار ادا ڪيو. انهن تحريڪن مان ڪن ڪامياب تحريڪن جي باري ۾ ڳالهائي سگهجي ٿو مثال طور "باردولي ستيه گره" يا باردولي تحريڪ، جنهن هيٺ گجرات جي هزارين هارين حڪومت کي ٽئڪس ڏيڻ کان انڪار ڪيو ۽ سول نافرماني ڪئي، هن تحريڪ جي اڳواڻي سردار ولڀ ڀائي پٽيل ڪئي. هيء ئي اها تحريڪ هئي جنهن جي ڪاميابيء ڪانپوء ولڀ ڀائي پٽيل کي سردار جو لقب مليو ۽ اهم ڳالھ تہ اهو لقب گجرات جي عورتن ڏنو. هن مختصر جائزي مان معلوم ٿئي ٿو تہ اها "پُرامن تحريڪ" ڪيتري حد تائين عوامي پزيرائي حاصل ڪري چڪي هُئي.

هن ئي تحريڪ جي اثر ڪانپوء گانڌي جي 24 ڏينهن جي "ڊانڊي مارچ" شروع ڪئي، جنهن جي شروع ۾ گانڌي جي سان فقط 78 ماڻهو گڏ هئا پر اڳتي هلي هيء "پُرامن تحريڪ" سموري هندستان تائين پکڙجي وئي، هن سلسلي ۾ "خدائي خدمتگار تحريڪ" جو ذڪر پڻ اهم آهي، هيء تحريڪ بہ عدم تشدد جي بنياد تي هئي يا ايئن ڪٿي چئجي تہ هڪ پُر امن تحريڪ هئي، جنهن جي شروعات "تعليمي ۽ سماجي سڌارن" جي طرز تي ٿي جنهن جو روح روان خان عبدالغفار خان هو جنهن کي "سرحدي گانڌي" پڻ چوندا آهن. ان تحريڪ جي اڳواڻ جي حيثيت ۾ خان عبدالغفار خان پنهنجي رضاڪارن (ڪارڪنن) کي چوندو هو تہ "آئون اوهان کي هڪ اهڙو هٿيار ٿو ڏيان جنهن جي سامهون پوليس ۽ آرمي بہ نہ بيهي سگهندا، هيءُ پيغمبر (صلعم) جو هٿيار آهي. اهو هٿيار صبر ۽ صداقت آهي، جنهن جو مقابلو دنيا جي ڪا بہ طاقت نہ ڪري سگهندي". هن تحريڪ جا مقصد پڻ سياسي هئا. مٿي ڄاڻايل تحريڪن سميت اهڙيون ٻيون ڪيتريون ئي ننڍيون وڏيون تحريڪون سموري ننڍي کنڊ ۾ جاري هيون تہ ساڳئي ئي وقت ننڍي کنڊ ۾ "هٿياربند ويڙهہ" يا "مزاحمت" وسيلي آزادي وٺڻ جي ڪوشش ڪندڙ تنظيمون پڻ سرگرم هيون. هڪ ئي خطي ۾، ساڳئي ئي مقصد حاصل ڪرڻ جي لاء هي تحريڪون هم وقت سرگرم هيون جيئن باردولي تحريڪ 1928ع ۾ شروع ٿي، ڊانڊي مارچ جو سال 1930ع آهي ۽ خدائي خدمتگار تحريڪ پڻ 1929ع ڌاري شروع ڪئي وئي.

" لال بال پال " هي اصطلاح " پنجاب جي لالا لجپت راء "،" ممبئي جي بال گنگاڌر تلڪ " ۽ "بنگال جي بپن چندرا پال" جي لاء استعمال ٿيندو هو، جن جي لاء چيو ٿو وڃي تہ انهن نندي ڪنڊ جي سياسي ڊسڪورس کي ئي تبديل ڪري ڇڏيو هو.

ايئن تہ نندي ڪنڊ ۾ هٿياربند مزاحمت جا ڪيترائي ننڍا وڏا واقعا ۽ ڪوششون تاريخ جو حصو آهن پر هتي معاملي کي سمجهڻ جي لاء ڪجھ اهم تنظيمن جو ذڪر ڪندا ٿا هلون. پهرئين ذڪر ڪريون ٿا چندر شيکر آزاد ۽ ڀڳت سنگھ جي هندستان ريپبلڪ اسوسيئيشن (جيڪا اڳتي هلي "هندُستان سوشلسٽ ريپبلڪ اسوسيئيشن بڻي) جنهن جو بنياد رام پرساد بسمل وڌو هو، جنهن جو آئين "ڪاڪوري سازش" ڪيس ۾ انگريز جج اڳيان ثبوت طور پيش ڪيو ويو هو. ڪاڪوري، لڪنئو جي ويجهو هڪ ڳوٺ هئو جتان ايچ.آر.اي تنظيمي فنڊ حاصل ڪرڻ لاء حڪومتي ملڪيت ڪٽي ويندڙ هڪ ريل کي ڦريو، جنهن دوران هڪ عام شهري پڻ قتل ٿيو. ان کان علاوه ڀڳت سنگھ جو ڦاهيء جي ڦنڌي کي قبول ڪرڻ ۽ هندستان جي نوجوانن ۾ انگريز خلاف وڙهي، شهيد ٿي پنهنجي وطن کي آزاد ڪرائڻ جا جذبا پيدا ڪرڻ ۾ گهڻو تڻو ڪردار هن تنظيم ۽ ان جي اڳواڻ جو آهي. هن تنظيم جو بنياد 1925ع ۾ پيو. ٻئين نمبر تي اسان گڏيل هندستان ۾ ٿيل هڪ اهم ويڙهاڪ تنظيم ذڪر هيٺ آڻينداسون تنهن جو نالو آهي "غدر" جيڪا فيبروري 1915ع ۾ جُڙي، هن تنظيم جي تشهير مٿي ذڪر ڪيل تنظيم جي نسبت سان گهٽ هئي پر هن تنظيم کي هندستان ۾ ويڙهاڪ جدوجهد جو پايونير چئي سگهجي ٿو.

هن تنظيم جو بنياد هندستان کان ٻاهر پيو ۽ سندس ميمبرشپ نارٿ آمريڪا، يورپ ۽ ايشيا تائين ڦهليل هُئي. هن تنظيم کي راس بهاري بوس جهڙي ماٺهو جي اڳواڻي نصيب ٿي، جنهن 1912ع ۾ پاڻ هندستان جي برطانوي وائسراء کي قتل ڪرڻ جي ڪوشش ڪئي هئي.

مٿي مختصر هي عام مشهور مثال ڏيڻ جو مقصد اهو ان بحث جو پلاٽ ٺاهڻو هئو جيڪو اڄ سموري سنڌ ۾ ۽ هميشہ کان سڄي دنيا جي انقلابن ۾ رهيو آهي.

هتي هيءُ سوال انتهائي اهم ٿي ايري ٿو تہ جتي هندستان اندر ساڳئي ئي وقت ۾ مٿي ڄاڻايل ڪامياب "پُرامن تحريڪون" باردولي ستہ گره يا ڊانڊي مارچ ڪاميابي سان هلي رهيون آهن تہ اُتي ڪنهن بہ "لال، بال يا پال" کي گانڌيء مان گويرا بنجڻ ۽ ان حد تائين جي خطري ڪٽڻ جي ڪهڙي ضرورت آهي؟

پر تاريخ ان بحث جو نبيرو به ڪري چُڪي آهي ته ڇا برطانوي راڄ، هندستان جي عدم تشدد جي اڳيان گوڏا کوڙيا يا ٻئين عالمي جنگ برطانوي سامراج جي چيلھ چبي ڪئي؟ ان متعلق تاريخ جو سچ اهو آهي ته برطانوي حرفتن ڪانگريس کي گڏيل هندستان کي سلامت جاگرافيائي حيثيت ۾ واپس حاصل ڪرڻ واري مقصد ۾ ڪامياب نه ٿيڻ ڏنو. توڙي جو برطانيا ٻئين عالمي جنگ جي ڪري مڪمل طور تي ڪمزور ٿي چڪو هو پر برصغير ۾ پاڪستان جهڙي بفر زون جي تخليق ۽ ڪڇ، ڪاٺياواڙ کان گجرات ۽ ڪشمير جو ٻن حصن ۾

چيريل جسم، ان ڳالھ جو ثبوت آهي ته ورهاڱي وقت مظلوم قومُن سان مڪمل انصاف نه ٿيو هو.

اهو هڪ سائنسي سچ آهي ته انقلاب آڻڻ ۽ آزادي حاصل ڪرڻ لاء اختيار ڪيل سمورا ڏڍ مقدس هجن ٿا پر هڪ پُرامن تحريڪ ڪي طويل جنگ ۽ هٿياربند جدوجهد ڏانهن ڌڪڻ جي شروعات سامراج جي هلندڙ "پُرامن سياسي جدوجهدن" جي رستا روڪ ۽ انهن تي دهشتگردي ۽ بغاوت جا الزام هڻڻ سان ئي شروع ٿئي ٿي. مثال طور، "زوڪر دُوديوُ" چيچنيا جي صدارتي اليڪشن کٽي پر ماسڪو حڪومت تنهن باوجود بہ سندس خلاف "دهشتگرد" هُجڻ جا الزام لڳائيندي رهي. اڳتي هلي هُن 1991ع ۾ چيچنيا جي آزادي جو اعلان ڪيو، جيڪو واقعو سمورن باشعور فردن آڏو هڪ ڪيس اسٽيڊي جي حيثيت رکي ٿو.

هتي ڳالھ هڪ اهڙي ملڪ جي هلي رهي آهي جيڪو ملڪ "ڪميونزم" جهڙي جامع ۽ خوبصورت نظريي جي بنياد تي وجود ۾ آيو هو. پر 84 سالن کان پوء ان ملڪ ۾ توڙي جو انساني ۽ قومي حقن لاء ڪي تهائين بهتر منصوبا ۽ پروگرام اڇڻ گهرجن ها پر اُتي چيچنيا جهڙي محڪوم ملڪ جنهن جي فقط 10 کان 12 سيڪڙو آبادي ئي اليڪشن ۾ حصو ورتو ۽ زوڪر دُوديوُ جهڙي وطن دوست ماڻهوء ڪي چونڊڻ جهڙو "پُر امن" فيصلو ورتو پر قابض روس ۽ ان جي ان وقت جي صدر بورس ييتسن چيچنيا تي فوجي چڙهائي ڪئي ته جيئن ان ڪي آزاد ملڪ ٿيڻ کان روڪي سگهجي. اهڙي صورتحال ۾ چيچنيا جي ماڻهن تي هٿيار کڻڻ هر صورت ۾ هر عالمي قانون تحت واجب ٿي ويو.

بر صغير کان وينڊي سموري يورپ، آفريڪا مثال طور اٿوپيا کان اريٽيريا جي آزادي، فرانس کان الجزائر جي آزادي، آمريڪي بينڪيٽ مان ڪيوبا جي آزادي يعني سموري دنيا جي سمورن انقلابن ۾ گانڌيء ڪي گوريلا بڻائڻ ۾ قابض ملڪن جو ڪردار ۽ محڪوم قوم جي غيرت جا جذبا ڪارفرما رهيا آهن.

1947ع ۾ پاڪستان نهڻ واري پيانڪ حادثي هن خطي ۾ موجود قومن جا وجود ڏڪائي ڇڏيا.

ان پهرئين ڏينهن کان ئي مظلوم قومن مٿان جبر جو انداز وحشياڻو رهيو آهي. پاڪستان جي 76 سالہ عمر ۾ 31 سال سڌيء ريت فوجين جي حڪومت ۽ بقايا 45 سال پاڪستان جي سياست لانگ بوٽن جي رحم و ڪرم تي رهي آهي. پاڪستاني 73ع واري آئين تي جيڪر اک فيرائبي ته انساني حقن ۽ اظهار راء جي آزادي تمام محدود نظر ايندي. اُن ڏس ۾ 3 ئين آئيني ترميم، هڪ اهڙو قدم هئو جنهن پاڪستان جي اندر سياسي طور تي پنهنجي حق جي ڳالھ ڪرڻ، پنهنجي تاريخي وطن جي تشخص جو ذڪر ڪرڻ ڏوھ بڻائي ڇڏيو.

ان آئيني ترميم ۾ اهو چاڻايو ويو ته ملڪ خلاف بغاوت ڪندڙ ڪي بغير ڪنهن چارج شيٽ جي 3 مهينا حراست ۾ وٺي سگهجي ٿو ۽ اڳتي هلي ان آئيني ترميم تحت پنهنجي ثقافت، تاريخ ۽ زمين جي مالڪيء ڪي "پاڪستان جي سالميت" خلاف سازش قرار ڏيندي، ڪيترن ئي سنڌي ۽ بلوچ محب وطن ماڻهن ڪي ڪنييو ويو ۽ قتل ڪيو ويو. فوج هڪ ملڪ جو فقط هڪ عام ادارو هوندو آهي پر پاڪستان ۾ ان جي اهميت "مقدس ڳئون" جي برابر

ڪئي وئي. پارليامينٽ ڪي فوجي لانگ بوٽن جي هيٺان ايترا دفعا چيپاٽيو ۽ چيٿاريو ويو جو قومن جي مستقبل جا فيصلا ڪندڙ مقدس ادارا، فقط فنڊن ۽ گروهي مراعتن تي بحث ڪرڻ تائين محدود ڪيا ويا.

سنڌ جي سموري ساحلي پٽيءَ تي "پاڪستان ڪوسٽ گارڊس" جي نالي ۾ فوجي بيهاري ايندي ويندي سنڌي ماڻهن جي تزليل ڪئي وئي جيڪا اڄ سوڌو جاري آهي.

چونڊن جي سموري سرشتي کي فوجي آمرن جي "ڊاڪٽرائينس " Doctrines -جو محتاج بڻايو ويو جنهن ۾ "نظريه ضرورت" تحت اليڪشن جي نتيجن ۾ ڪابه تبديلي ڪرڻ جائز بڻائي وئي.

۽ سياست جي نالي کي ايترو خراب ڪيو ويو جو ڏسندي ئي ڏسندي سياست کي عبادت سمجهڻ وارن جو تعداد گهٽجندو ويو ۽ سياست کي به نمبري چوڻ وارن جي تعداد ۾ اضافعو ٿيندو ويو. پاڪستان هڪ اهڙو ملڪ آهي جنهن ملڪ جي آئيني تاريخ ۾ هڪ به چونڊيل وزير اعظم پنهنجو مدو پورو نه ڪيو هُجي، مظلوم ۽ محڪوم قوم جون لکين ايڪڙ زمين قبضي جي نيت سان فوجي چاوڻيون بڻايون ويون هجن، جنهن مُلڪ ۾ مظلوم قوم جي آميءَ ۽ ڦاپيءَ جهڙين هزارين نياڻين جو جسم باهران آيل عربن جي عياشيءَ جو سامان ۽ ان وسيلي ملڪي سالميت ۽ امڪاني امداد جو گهٽيا وسيلو بڻايو ويو هجي، جنهن ملڪ ۾ سنڌي قوم جي زمين تي امڪاني بغاوت کي روڪڻ لاءِ ڌارين جي ايتري لوڏ منظم انداز سان ويهاري وئي هُجي جو اهي جنهن وقت جنهن جڳهه تي به ڌرتي ڌڻين جي ٻچن کي ڪُهن انهن تي جائز آهي پر پنهنجي اغوا ٿيل ٻچن لاءِ احتجاج جو نتيجو بغاوتن جا مقدما بڻايا ويا هجن.

اهڙو سازشي بنيادن تي غير فطري طور جڙيل مُلڪ جتي سوين هزارين ماڻهن کي جبري طور ڪنيپي، سنڌن جي آواز کي هميشه جي لاءِ بند ڪيو وڃي ۽ عدالتن ۾ وينل ججن کي ثبوتن جي روشنيءَ ۾ نه بلڪ رات جي اونداهيءَ ۾ فيصلا نازل ڪرايا وڃن اتي "فقط پر امن" ٿي احتجاجن ۽ مظاهرن وسيلي پنهنجي وطن جي هڪ انچ جي مالڪي به ممڪن ناهي.

جيئن برطانوي سرڪار طرفان جليانوالا باغ واقعو برصغير جي ماڻهن لاءِ فيصلاڪن موقعو هو، ۽ ان وقت انهن کي پنهنجي جدوجهد جي طرز ۽ رستي جي چونڊ ڪرڻي هئي ايئن ئي پاڪستاني فوج طرفان بنگلاديش ۾ ڪيل نسل ڪشي کان هزارين سنڌي ۽ بلوچن جي گمشدگين، چچريل لاشن کان ويندي فوجين طرفان روز لٽجندڙ معاشي وسيلن، زمينن ۽ درياهه تي قبضي تي اسان سنڌي ۽ بلوچ مظلوم قومن کي سوچي اهو فيصلو ڪرڻو پوندو ته ڇا اهڙي وحشي فوج تي اسان جي احتجاجن ۽ مظاهرن، نعري بازيءَ جو اثر پوندو؟ يا هڪ منظم ۽ وطن پرستيءَ جي جذبي سان ڀرپور هٿياربند ويڙهه سان اهڙي وحشي دُشمن کي مات ڏئي سگهجي ٿي؟

هي ملڪ ۽ ان جي فوج اسان جي سياسي تحريڪ کي ڪچلي، اسان جي احتجاجن تي مختلف وقتن تي ڪريڪ ڊائون ڪري، اسان جي نعرن ۽ جهنڊن تي اڻ اعلانيل پابنديون هڻي چُڪي آهي. جنهن جو

